بسم اللہ الرحمن الرحیم

# حدیث غزوۃ الہند

## تحقیق و تطبیق


اختر امام عادل قاسمی

بانی و مہتمم جامعہ ربانی منورواشریف بہار



شائع کردہ

جامعہ ربانی منورواشریف سمستی پور بہار الہند

نام کتاب: حدیث غزوۃ الہند تحقیق و تطبیق

مصنف: مفتی اختر امام عادل قاسمی بانی و مہتمم جامعہ ربانی منوروا شریف سمستی پور بہار

صفحات:

سن اشاعت: ۱۴۴۱ھ / ۲۰۲۰ء

ناشر: جامعہ ربانی منورواشریف، پوست، سوہما، وایا: بتھان، ضلع سمستی پور بہار، انڈیا، 848207، رابطہ نمبر:

9473136822 -9934082422

## ملنے کے پتے

☆مفتی ظفیر الدین اکیڈمی، جامعہ ربانی منورواشریف، پوسٹ سوہما، وایا بتھان ضلع سمستی پور، بہار انڈیا، انڈیا، 848207، رابطہ نمبر: 9934082422-9473136822

☆مکتبہ الامام، سی 212، شاہین باغ، ابوالفضل پارٹ 2، اوکھلا، جامعہ نگر، نئی دہلی 110025،

# مندرجات کتاب

حضرت رسول اکرم ﷺ نے اپنے بعد جن بڑے واقعات کی پیشین گوئی فرمائی ،ان میں ایک اہم ترین واقعہ "غزوۃ الہند" ہے،حدیث کی متعدد کتابوں میں اور متعدد صحابہ سے یہ روایت منقول ہوئی ہے،اس حدیث میں ایک ایسی جنگ کی خبر دی گئی ہے،جو ہندوستان کے خلاف مسلمانوں کی ایک جماعت لڑے گی،اسے فتح کرے گی،،طاغوتی طاقتوں کا استیصال کرے گی،اور وہاں اسلام کا پرچم لہرائے گی۔

## غزوۃ الہند کی اہمیت و فضیلت

اس جنگ میں شرکت کے فضائل بیان کئے گئے ہیں،اس میں شہید ہونے والوں کو افضل الشہداء کا خطاب دیا گیاہے،اس غزوہ کی اہمیت کا اندازہ اس سے ہوتاہے کہ خود اس روایت کے راوی حضرت ابوہریرہؓ نے رسول اللہ ﷺ کے سامنے اس غزوہ میں اپنی شرکت کی تمنا ظاہر کی (جیسا کہ روایات آرہی ہیں)،اسی طرح جب محدث شام حضرت امام ابراہیم بن محمد ابواسحق فزاریؒ(م ۱۸۸ھ /) نے یہ حدیث سنی تو حضرت ابن داؤدؒ سے اپنی اس خواہش کا اظہار ان لفظوں میں کیا:

زَادَ الْمُقْرِئُ فِى رِوَايَتِهِ ثُمَّ قَالَ مُسَدَّدٌ سَمِعْتُ ابْنَ دَاوُدَ يَقُولُ قَالَ أَبُو إِسْحَاقَ الْفَزَارِىُّ : وَدِدْتُ أَنِّى شَهِدْتُ بَارْبِدَ بِكُلِّ غَزْوَةٍ غَزَوْتُهَا فِى بِلاَدِ الرُّومِ[1]

ترجمہ:کاش کہ رومیوں کے خلاف میری تمامتر جنگوں کے بجائے ہندوستان کے

[1]- السنن الكبرى وفي ذيله الجوهر النقي ج ۹ ص ۱۷۶ حدیث نمبر :19070المؤلف : أبو بكر أحمد بن الحسين بن علي البيهقي مؤلف الجوهر النقي: علاء الدين علي بن عثمان المارديني الشهير بابن التركماني المحقق :الناشر : مجلس دائرة المعارف النظامية الكائنة في الهند ببلدة حيدر آبادالطبعة : الطبعة : الأولى ــ 1344 هــ عدد الأجزاء : 10

خلاف اس جنگ میں شرکت کا مجھے موقع مل جاتا"

## غزوۃ الہند کی روایات پر ایک نظر

مناسب ہے کہ پہلے اس موضوع کی تمام روایات پر ایک نظر ڈال لیں، یہ حدیث دو صحابہ حضرت ثوبانؓ اور حضرت ابوہریرہؓ سے مروی ہے۔

(۱) ان میں سند کے لحاظ سے صحیح ترین روایت حضرت ثوبانؓ کی ہے جو حضرت رسول اکرم ﷺ کے آزاد کردہ غلام تھے، وہ روایت کرتے ہیں کہ:

أخبرني محمد بن عبد الله بن عبد الرحيم قال حدثنا أسد بن موسى قال حدثنا بقية قال حدثني أبو بكر الزبيدي عن أخيه محمد بن الوليد عن لقمان بن عامر عن عبد الأعلى بن عدي البهراني عن ثوبان مولى رسول الله صلى الله عليه و سلم قال قال رسول الله صلى الله عليه و سلم : عصابتان من أمتي أحرزهما الله من النار عصابة تغزو الهند وعصابة تكون مع عيسى بن مريم عليهما السلام قال الشيخ الألباني : صحيح[2]

ترجمہ: حضرت رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ میری امت میں دو جماعتیں ایسی ہیں جن کو اللہ نے جہنم کی آگ سے محفوظ کر دیا ہے: ۱- ایک جماعت وہ ہے جو ہندوستان پر حملہ آور ہوگی، ۲- اور دوسری جماعت وہ ہے جو حضرت عیسیٰ بن مریمؑ کے ساتھ ہوگی"

سنن نسائی کے علاوہ اس حدیث کو امام نسائی نے اپنی سنن کبریٰ میں بھی، نیز امام احمد بن حنبلؒ نے اپنی مسند میں، امام بیہقیؒ نے اپنی سنن کبریٰ میں، امام طبرانیؒ نے معجم اوسط

---

[2]- المجتبى من السنن ج6ص42حديث نمبر3173المؤلف : أحمد بن شعيب أبو عبد الرحمن النسائي الناشر : مكتب المطبوعات الإسلامية – حلب الطبعة الثانية ، 1406 – 1986تحقيق : عبدالفتاح أبو غدة عدد الأجزاء : 8الأحاديث مذيلة بأحكام الألباني عليها

،اور مسند الشامیین میں ،دیلمیؒ نے مسند فردوس میں ،ابن حجرؒ نے اطراف المسند میں،سیوطی نے جامع الاحادیث ،اور جمع الجوامع یاالجامع الکبیر میں ،ابن اثیرؒ نے جامع الاصول میں ،اورامام بخاریؒ نے تاریخ کبیر میں نقل کیاہے[3]۔

---

[3]- السنن الكبرى وفي ذيله الجوهر النقي ج ٩ ص ١٧٦ حديث نمبر :19070المؤلف : أبو بكر أحمد بن الحسين بن علي البيهقي مؤلف الجوهر النقي: علاء الدين علي بن عثمان المارديني الشهير بابن التركماني المحقق :الناشر : مجلس دائرة المعارف النظامية الكائنة في الهند ببلدة حيدر آبادالطبعة : الطبعة : الأولى ــ 1344 هـ عدد الأجزاء : 10

* [ السنن الكبرى - النسائي ]الكتاب : سنن النسائي الكبرى ج 3 ص 28 حديث نمبر :4384 المؤلف : أحمد بن شعيب أبو عبد الرحمن النسائي الناشر : دار الكتب العلمية – بيروت الطبعة الأولى ، 1411 - 1991تحقيق : د.عبد الغفار سليمان البنداري , سيد كسروي حسن عدد الأجزاء : 6 *مسند الإمام أحمد بن حنبل المؤلف : أحمد بن حنبل أبو عبدالله الشيباني الناشر : مؤسسة قرطبة – القاهرة عدد الأجزاء : 6 الأحاديث مذيلة بأحكام شعيب الأرنؤوط عليها* المعجم الأوسط ج 7 ص 23 حديث نمبر : 6741المؤلف : أبو القاسم سليمان بن أحمد الطبراني الناشر : دار الحرمين - القاهرة ، 1415 تحقيق : طارق بن عوض الله بن محمد ,عبد المحسن بن إبراهيم الحسيني عدد الأجزاء : 10* مسند الشاميين ج 3 ص 90 المؤلف : سليمان بن أحمد بن أيوب أبو القاسم الطبراني الناشر : مؤسسة الرسالة – بيروت الطبعة الأولى ، 1405 – 1984 تحقيق : حمدي بن عبد المجيد السلفي عدد الأجزاء : 4 مع الكتاب : أحكام المحقق على بعض الأحاديث *مسندالفردوس ج 1 ص 276 حديث نمبر : 4124* إطراف الُمسْنِدالمعتَلِي بأطراف المسنَدالحنبلي ج 1 ص 663 حديث نمبر : 1337المؤلف : أبوالفضل أحمدبن علي بن محمدبن أحمدبن حجرالعسقلاني (المتوفى : 852هـ)الناشر : [دارابن كثير،دارالكلم الطيب] - [دمشق - بيروت]عددالمجلدات : 9مصدرالكتاب : موقع جامع الحديث النبوي* جامع الأحاديث ج 14 ص 212 حديث نمبر : 14138المؤلف : جلال الدين السيوطي *جامع الأصول في أحاديث الرسول ج 9 ص 202 حديث نمبر : 6771المؤلف : مجدالدين أبوالسعادات المبارك بن محمدالجزري ابن الأثير (المتوفى : 606هـ)تحقيق : عبدالقادرالأرنؤوط الناشر : مكتبةالحلواني - مطبعةالملاح – مكتبةدارالبيان الطبعة : الأولى*جمع الجوامع أوالجامع الكبيرللسيوطي ج 1ص 14413*البخارى فى التاريخ الكبير (ج 6 ص 72

یہ روایت محدثین کے اصول پر صحیح ترین روایت ہے۔

(۲)دوسری روایت حضرت ابوہریرۃؓ سے منقول ہے،وہ روایت کرتے ہیں کہ:

أخبرنا أحمد بن عثمان بن حكيم قال حدثنا زكريا بن عدي قال حدثنا عبيد الله بن عمرو عن زيد بن أبي أنيسة عن سيار ح قال وأنبأنا هشيم عن سيار عن جبر بن عبيدة وقال عبيد الله عن جبير عن أبي هريرة قال : وعدنا رسول الله صلى الله عليه و سلم غزوة الهند فإن أدركتها أنفق فيها نفسي ومالي فإن أقتل كنت من أفضل الشهداء وإن أرجع فأنا أبو هريرة المحرر قال الشيخ الألباني : ضعيف الإسناد[4]

ترجمہ:حضرت رسول اللہ ﷺ نے ہم سے غزوۂ ہند کا وعدہ فرمایا،اگر مجھے اس میں شرکت کا موقعہ ملا تو میں اپنی جان ومال سب اس پر نثار کردوں گا،اگر میں اس میں قتل کردیا گیا تو میں افضل ترین شہداء میں شمار ہوں گا اور زندہ واپس آگیا تو ایک آزاد ابوہریرہؓ ہوں گا"

اس روایت کو امام نسائیؒ نے اپنی سنن کبریٰ میں بھی نقل کیا ہے،ان کے علاوہ متعدد محدثین نے مختلف سندوں کے ساتھ اپنی کتابوں میں اس کو جگہ دی ہے،مثلاً:امام احمد بن حنبلؒ نے اپنی مسند میں ،امام بیہقیؒ نے سنن کبریٰ اور دلائل النبوۃ میں ،امام حاکمؒ نے مستدرک میں ، نعیم بن حمادؒ نے کتاب الفتن میں ،ابن ابی حاتمؒ نے علل الحدیث میں ،ابن کثیرؒ نے النہایۃ فی الفتن میں ،امام بزارؒ نے مسند میں ،سعید بن منصورؒ نے سنن میں ،ابن حجرؒ نے اطراف المسند

[4]- المجتبى من السنن ج6ص42حدیث نمبر3173المؤلف : أحمد بن شعيب أبو عبد الرحمن النسائي الناشر : مكتب المطبوعات الإسلامية – حلب الطبعة الثانية ، 1406 – 1986تحقيق : عبدالفتاح أبو غدة عدد الأجزاء : 8الأحاديث مذيلة بأحكام الألباني عليها

میں، ابن اثیرؒ نے جامع الاصول میں اس حدیث کو نقل کیا ہے[5]۔

---

[5]-مسندالإمام أحمدبن حنبل ج12ص 28 حدیث نمبر7128المؤلف : أبوعبدالله أحمدبن محمدبن حنبل بن هلال بن أسدالشيباني (المتوفى : 241هـ)المحقق : شعيب الأرنؤوط – عادل مرشد،وآخرون إشراف : دعبدالله بن عبدالمحسن التركي الناشر : مؤسسةالرسالةالطبعة : الأولى، 1421 هـ – 2001 م*المستدرك على الصحيحين ج 3 ص 588 حدیث نمبر :6177المؤلف : محمدبن عبدالله أبوعبدالله الحاكم النيسابوري الناشر : دارالكتب العلمية–بيروت الطبعةالأولى، 1411 – 1990تحقيق : مصطفى عبدالقادر عطا عددالأجزاء : 4مع الكتاب : تعليقات الذهبي في التلخيص *الفتن ج ١ ص 251 المؤلف : أبوعبدالله نعيم بن حمادبن معاوية1لمروزي (المتوفى : 228هـ)*علل الحديث لابن أبي حاتم ج 1ص 334المؤلف : أبومحمدعبدالرحمن بن محمدبن إدريس بن مهران الرازي*.البدايةوالنهاية ج 6 ص 249المؤلف : أبوالفداءإسماعيل بن عمربن كثيرالقرشي الدمشقي (المتوفى : 774هـ)مصدرالكتاب : موقع يعسوب* النهايةفي الفتن والملاحم ج 1ص3المؤلف : أبوالفداءإسماعيل بن عمربن كثيرالقرشي الدمشقي (المتوفى : 774هـ)*مسند البزاركاملامن 1-14 مفهرسا ج 2 ص 455 حدیث نمبر: 8819 البَزَّارُأَبُوبَكْرٍأَحْمَدُبن عَمْرٍوالبَصْرِيُّ الشَّيْخُ،الإِمَامُ،الحَافِظُ الكَبِيْرُ،أَبُوبَكْرٍأَحْمَدبن عَمْروبنِ عَبْدِالخَالِقِ البَصْرِيُّ ،البَزَّارُ،صَاحِبُ (المُسْنَدِ) الكَبِيْرِ،الَّذِي تَكَلَّمَ عَلَى أَسَانِيدِه.وُلِدَ: سَنَةَنيف عَشْرَةَومَائَتَيْنِ.ومَاتَ : فِي سَنَةِاثْنَتَيْنِ وَتِسْعِيْنَ وَمائَتَيْنِ.قام بفهرسته على المسانيد الباحث في القرآن والسنة علي بن نايف الشحود* سنن سعيدبن منصور ح 5 ص 387 حدیث نمبر :2198المؤلف : أبوعثمان سعيدبن منصوربن شعبةالخراساني الجوزجاني (المتوفى : 227هـ)مصدر الكتاب : موقع جامع الحديث[ الكتاب مرقم آلياغيرموافق للمطبوع ]*دلائل النبوة للبيهقي ج 7 ص 125 حدیث نمبر :2611المؤلف : أحمدبن الحسين بن علي بن موسى الخُسْرَوْجِردي الخراساني،أبوبكرالبيهقي (المتوفى : 458هـ* إطراف المُسْنِدالمعتَلِي بأطراف المسنَدالحنبلي ج 7 ص 146 حدیث نمبر :9017المؤلف : أبوالفضل أحمدبن علي بن محمدبن أحمدبن حجرالعسقلاني (المتوفى : 852هـ)الناشر : [دارابن كثير، دارالكلم الطيب] – [دمشق – بيروت]عددالمجلدات : 9 *جامع الأصول في أحاديث الرسول ج 9 ص 496 حدیث نمبر :7209المؤلف : مجدالدين أبوالسعادات المبارك بن محمدالجزري ابن الأثير (المتوفى : 606هـ)تحقيق : عبدالقادرالأرنؤوط الناشر : مكتبةالحلواني – مطبعةالملاح – مكتبةدارالبيان الطبعة : الأولى-

یہ روایت حضرت ابوہریرہؓ سے مختلف طرق سے منقول ہے، لیکن ہر طریق میں کوئی نہ کوئی ضعیف راوی موجود ہے، البتہ کثرت طرق کی بناپر ایک کو دوسرے سے تقویت ملتی ہے۔

(۳)حضرت ابوہریرہؓ ہی سے ایک دوسری روایت اس طرح منقول ہے:

حدثنا عبد الله حدثني أبي حدثنا يحيى بن إسحاق حدثنا البراء عن الحسن عن أبي هريرة قال حدثني خليلي الصادق رسول الله صلى الله عليه و سلم أنه قال:يكون في هذه الأمة بعث إلى السند والهند فإن أنا أدركته فاستشهدت فذاك وإن أنا فذكر كلمة رجعت وأنا أبو هريرة المحرقد أعتقني من النار تعليق شعيب الأرنؤوط : إسناده ضعيف لضعف البراء بن عبدالله الغنوي ولانقطاعه[6]

ترجمہ: حضرت ابوہریرہؓ بیان کرتے ہیں کہ مجھ سے میرے سچے حبیب رسول اللہ ﷺ نے بیان فرمایا، کہ اس امت کا ایک لشکر سندھ وہند کی طرف روانہ ہوگا، اگر میں اس مہم کا حصہ بن جاؤں اور شہید ہو جاؤں تو میری مراد بر آئے، اور اگر زندہ واپس آجاؤں میں ایک آزاد ابوہریرہ ہوں گا جسے اللہ پاک نے جہنم سے آزادی بخشی ہوگی۔

ان الفاظ کے ساتھ یہ روایت صرف مسند احمد بن حنبل میں آئی ہے، اس کو مسند احمد کے محقق شعیب الارناؤط نے ضعیف قرار دیا ہے، جب کہ مسند احمد کے ایک دوسرے محقق قاضی احمد شاکر نے اس کو حسن کہا ہے[7]۔

---

[6]-مسندالإمام أحمدبن حنبل ج 2 ص 369 حدیث نمبر:8809المؤلف : أحمدبن حنبل أبوعبدالله الشيباني الناشر : مؤسسةقرطبة–القاهرةعددالأجزاء : 6الأحاديث مذيلةبأحكام شعيب الأرنؤوط عليها

[7]-مسنداحمد،تحقیق وشرح لاحمدشاکرج 17 ص 17 حدیث نمبر :8809

(۴)حضرت ابوہریرہؓ سے ایک اورروایت اس طرح نقل کی گئی ہے:

حدثنابقية بن الوليدعن صفوان عن بعض المشيخة عن أبي هريرة رضى الله عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم وذكرالهند فقال (ليغزون الهند لكم جيش يفتح الله عليهم حتى يأتوا بملوكهم مغللين بالسلاسل يغفر الله ذنوبهم فينصرفون حين ينصرفون فيجدون ابن مريم بالشام).قال أبو هريرة إن أنا أدركت تلك الغزوة بعت كل طارف لي وتالد وغزوتها فإذافتح الله علينا وانصرفنا فأنا أبو هريرة المحرر يقدم الشام فيجد فيها عيسى بن مريم فلأحرصن أن أدنوا منه فأخبره أني قد صحبتك يا رسول الله قال فتبسم رسول الله صلى الله عليه وسلم وضحك ثم قال (هيهات هيهات)[8].

ترجمہ:حضرت ابوہریرہؓ روایت کرتے ہی کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ تمہاراایک لشکر ضرور ہندوستان سے جنگ کرے گا،اللہ اس کوہندوستان پر فتحیاب کرے گا،یہاں تک کہ وہ وہاں کے حاکموں کو بیڑیوں میں جکڑ کر لائیں گے،اوراللہ پاک اس جہاد کی برکت سے اس لشکر کے شرکاء کے گناہ معاف کردے گا، پھر جب وہ لوگ واپس ہونگے تو شام میں حضرت عیسیٰؑ کوموجود پائیں گے،حضرت ابوہریرہؓ نے کہاکہ اگرمیں نےوہ غزوہ پایاتواپنانیاپراناسب مال بیچ ڈالوں گا،اوراس غزوہ میں شرکت کروں گا،پھر جب اللہ پاک ہمیں فتح دے گااورہم واپس لوٹیں گے تومیں ایک آزادابوہریرہ ہوں گا،جوملک شام

---

[8]-الفتن ج ۱ ص 251 المؤلف : أبوعبدالله نعيم بن حمادبن معاويةالمروزي (المتوفى : 228هـ)*كنزالعمال في سنن الأقوال والأفعال ج 14 ص 617المؤلف : علاءالدين علي بن حسام الدين المتقي الهندي البرهانفوري (المتوفى : 975هـ)المحقق : بكري حياني – صفوةالسقاالناشر : مؤسسةالرسالةالطبعة : الطبعةالخامسة،1401هـ/1981م
مصدرالكتاب : موقع مكتبةالمدينةالرقمية

آئے گا توحضرت عیسیٰؑ کو وہاں پائے گا، یارسول اللہ !میری شدید خواہش ہو گی کہ میں ان کے پاس پہونچ کران کو بتاؤں کہ میں آپ کا صحابی ہوں ، حضور ﷺ نے یہ سن کر تبسم فرمایااور ہنس کر ارشاد فرمایا، کہ بہت مستبعد ہے، بہت مستبعد ہے۔

(۵)مسند اسحق کی روایت میں ہے کہ یہ لشکر سندھ کے حکمرانوں کوبیڑیوں میں جکڑ کر لائے گا:

أخبرنا يحيى بن يحيى أنا إسماعيل بن عياش عن صفوان بن عمرو السكسكي عن شيخ عن أبي هريرة رضي الله عنه قال ذكر رسول الله صلى الله عليه و سلم يوما الهند فقال : ليغزون جيش لكم الهند فيفتح الله عليهم حتى يأتوا بملوك السند مغلغلين في السلاسل فيغفر الله لهم ذنوبهم فينصرفون حين ينصرفون فيجدون المسيح بن مريم بالشام قال أبو هريرة رضي الله عنه فإن أنا أدركت تلك الغزوة بعت كل طارد وتالد لي وغزوتها فإذا فتح الله علينا انصرفنا فأنا أبو هريرة المحرر يقدم الشام فيلقى المسيح بن مريم فلأحرصن أن أدنوا منه فأخبره أني صحبتك يا رسول الله قال فتبسم رسول الله صلى الله عليه و سلم ضاحكا[9]

(٦)غزوۃ الہند ہی کے تحت بعض منقطع روایات بھی نقل کی گئی ہیں، جن سے معلوم ہوتاہے کہ یہ لشکر ہندوستان کی طرف بیت المقدس سے روانہ ہو گا،اور اس فاتح لشکر کا قیام خروج دجال تک ہندوستان ہی میں رہے گا مثلاً، حضرت کعب کے حوالے سے ہے:

غزوة الهند حدثنا الحكم بن نافع عمن حدثه عن كعب قال يبعث

---

[9]-مسندإسحاق بن راهويه ج 1 ص462 حدیث نمبر : 537المؤلف : إسحاق بن إبراهيم بن مخلدبن راهويه الحنظلي الناشر : مكتبةالإيمان – المدينةالمنورةالطبعةالأولى، 1412 – 1991تحقيق : د. عبدالغفوربن عبدالحق البلوشي عددالأجزاء : 5مع الكتاب : أحكام المحقق على بعض الأحاديث

ملك في بيت المقدس جيشا إلى الهند فيفتحها فيطئوا أرض الهند ويأخذوا كنوزها فيصيره ذلك الملك حلية لبيت المقدس ويقدم عليه ذلك الجيش بملوك الهند مغللين ويفتح له ما بين المشرق والمغرب ويكون مقامهم في الهند إلى خروج الدجال[10]

ترجمہ :بیت المقدس کاایک بادشاہ ہندستان کی جانب ایک لشکرروانہ کرے گا،جوہندوستان کوفتح کرکے وہاں کی سرزمین کوزیرنگین کرلے گا،وہاں کے خزانوں پرقبضہ کرلے گا،پھربادشاہ ان خزانوں کوبیت المقدس کی تزئین وآرائش کے لئے استعمال کرے گا،وہ لشکرہندوستان کے حکمرانوں کوپابہ زنجیربادشاہ کے سامنے پیش کرے گا،یہ لشکرمشرق سے مغرب تک ساراعلاقہ فتح کرلے گا،اوردجال کے خروج تک اس کاقیام ہندوستان میں رہے گا"

اس روایت میں حضرت کعب سے روایت کرنے والے شخص کانام معلوم نہیں ہے۔

(۷)اسی طرح صفوان بن عمروؒ کی روایت میں حضورﷺسے روایت کرنے والے صحابی کانام معلوم نہیں ہے،روایت کامضمون وہی ہے:

حدثنا الوليد ثنا صفوان بن عمرو عمن حدثه عن النبي صلى الله عليه وسلم قال (يغزو قوم من أمتي الهند يفتح الله عليهم حتى يأتوا بملوك الهند مغلولين في السلاسل فيغفر الله لهم ذنوبهم فينصرفون إلى الشام فيجدون عيسى بن مريم عليه السلام بالشام)[11]

## غزوۃ الہند سے کون سی جنگ مرادہے؟

☆غزوۃ الہند سے متعلق مذکورہ روایات کالب ولہجہ ظاہرکرتاہے کہ یہ ایک

---

[10]-الفتن ج ۱ ص 251 المؤلف : أبوعبدالله نعيم بن حمادبن معاويةالمروزي (المتوفى : 228هـ)

[11]-الفتن ج ۱ ص 251 المؤلف : أبوعبدالله نعيم بن حمادبن معاويةالمروزي (المتوفى : 228هـ)

مخصوص قسم کی جنگ ہو گی ،جو ہندستان کے باہر سے غیر مسلم ہندوستان کے خلاف لڑی جائے گی اور اس کے نتیجے میں باطل کی سرکوبی اوراسلام کی بالادستی قائم ہو گی ،البتہ مطلوبہ نتائج کے حصول تک جدوجہد کا تسلسل طویل ہو سکتاہے ،ایسی صورت میں جب کہ دفعۃً یہ مقصد حاصل نہ ہو مقصد کے حصول تک کی جانی والی تمام کوششیں غزوۂ واحدہ کے درجہ میں داخل ہونگی ،اوراللہ کے کرم سے یہی امید ہے کہ ان کے تمام شرکاء اس غزوہ کی فضیلتوں کے حقدار ہونگے۔

یہاں اس بحث کی حاجت نہیں ہے کہ غزوہ اہل تاریخ کی اصطلاح میں ایسی جنگ کو کہتے ہیں جس میں خود رسول اللہ ﷺ کی شرکت رہی ہو،پھر غزوۃ الہند کو غزوہ کیسے کہا گیا؟اس لئے کہ یہ متاٴخر اصطلاح ہے،اور قاعدۂ کلیہ نہیں ہے،غزوۂ موتہ میں بھی رسول اللہ ﷺ کی شرکت نہیں تھی،لیکن اس کو غزوہ کہا جاتا ہے۔

## پیشین گوئی کا پس منظر

☆حضور ﷺ نے جس وقت یہ پیشین گوئی فرمائی تھی،اس وقت ہندوستان اسلام کے زیرنگیں نہیں آیا تھا،اوروہ شرک وبت پرستی کا دنیا کاسب سے بڑااڈہ تھا،فتح مکہ کے بعد آپ کی خواہش تھی کہ شرک وبت پرستی کی اس سرزمین پر بھی اسلام کا جھنڈا بلند ہو،اور یہاں بھی ایمان کی باد بہاری چلے۔چنانچہ اللہ پاک کے حکم سے آپ ﷺ نے مسلمانوں سے اس غزوہ کا وعدہ فرمایا،اوراللہ اوررسول کا وعدہ ہر حال میں پورا ہوتا ہے۔

## غزوۃ الہند کے اسباب عہد فاروقی سے شروع ہوئے

☆حضور ﷺ کی اس پیشین گوئی کے بعد اس غزوہ میں شرکت کی تمنا راوی صحابی سے لیکر اکثر مسلمانوں کے دلوں میں پیدا ہوگئی تھی،لیکن تاریخی طور پر اس کے اسباب خلیفۂ

دوم حضرت عمر بن الخطابؓ کے عہد میں شروع ہوئے،اور مسلمانوں کی طرف سے چھوٹی بڑی کئی یورشیں ہندوستان کے خلاف ہوئیں، جن کی تفصیل تاریخ کی کتابوں میں محفوظ ہے۔ایک نظر ان تاریخی اشارات پر بھی ڈال لیں جس سے اندازہ ہو گا کہ مسلمان کس طرح منزل بہ منزل اس پیشین گوئی کے اہداف تک پہونچے،اور یہ تاریخی مرحلہ کتنی طویل جدوجہد کے بعد طے ہوا۔

## ہندستان پر حملوں کا آغاز عہد فاروقی میں

☆ہندستان پر سب سے پہلا حملہ عہد فاروقی میں ہوا، ۱۵ھ/۶۳۶ء میں جب عثمان بن ابی العاص الثقفی بحرین اور عمان کے گورنر بنائے گئے،توانہوں نے کچھ دنوں کے بعد ایک بحری بیڑہ تیار کیا،اور ہندستان پر حملہ کے لئے روانہ کیا،یہ جہاز تھانہ بندر گاہ پر پہونچا جو گجرات اور کوکن بمبئ کی سرحد پر واقع ہے، عربوں نے یہاں یورش کی، اور کچھ مال غنیمت لے کر واپس چلے گئے، یہ حملہ خلیفۂ وقت کی اجازت کے بغیر ہوا تھا،لیکن مال غنیمت اوراس کی اطلاع بعد میں دربار خلافت میں دی گئی[12]۔

### سندھ پر پہلا حملہ

☆عثمان نے اس کے بعد مغیرہ بن العاص کو پھر ایک بیڑے کا افسر بنا کر بھیجا،اس دفعہ وہ سندھ کے مشہور شہر دیبل تک پہونچے ،اور دشمنوں کو شکست دے کر مال غنیمت کے ساتھ بحرین واپس آئے ،یہ سندھ پر پہلا حملہ تھا۔اسی زمانہ میں ان کے دوسرے بھائی حکم بن ابی عاص دوسرا بیڑہ لے کر گجرات کی مشہور بندر گاہ بھروچ پر پہونچ گئے،یہ گجرات پر

---

[12]-تاریخ سندھ ص ۲۶ مؤلفہ علامہ سید سلیمان ندویؒ،ناشر: دارالاشاعت، اردوبازار کراچی، ۱۹۹۵ء، بحوالہ فتوح البلدان للبلاذری ص ۴۳۲، لیڈن

دوسرا حملہ تھا[13]۔

لیکن اس قسم کے حملوں سے کوئی مفید نتیجہ نہیں نکلا، ضمنی طور پر ان سے صرف یہ نفع حاصل ہوا کہ ہندستان کے حالات کا اندازہ ہوا اور راستے کے بحری ڈاکوؤں کا انسداد ہوا۔

☆سندھ پر اصل حملہ خشکی کی طرف سے ہوا، ۲۲ھ / ۶۴۳ء کی بات ہے جب تمام ایران مفتوح ہوا تو اسی ضمن میں عبداللہ بن عامر بن ربیع "کرمان" پر قبضہ کر کے سیستان کی طرف بڑھے، حاکم (مرزبان) سیستان نے اطاعت قبول کرلی، تو مکران پر حملہ آور ہوئے، مکران والوں نے سندھ کے راجہ سے مدد مانگی، اور سندھی فوج ان کی مدد کے لئے آئی، لیکن ابن عامر نے سندھی اور مکرانی دونوں متحدہ فوجوں کو شکست دے کر پورے ملک کو زیر نگیں کرلیا، یہ پہلا موقعہ تھا جب سندھیوں نے بلاوجہ عربوں سے دشمنی مول لی، اور اپنے پڑوسی ملک کی حمایت میں مسلمانوں سے جنگ میں پیش قدمی کی۔ اس طرح مسلمانوں کو ان پر حملہ کرنے کا قانونی جواز حاصل ہو گیا[14]۔

لیکن ابن عامر کی واپسی کے بعد مکران پھر خود مختار ہو گیا تو اس کی تنبیہ اور مستقل انتظام کے لئے ۲۳ھ / ۶۴۴ء میں عاصم بن عمر اور عبداللہ ابن عمیر کو سیستان بھیجا گیا، مکران کے راجہ نے پھر سندھی راجہ سے مدد مانگی، اور دونوں کی متحدہ فوج سے خوفناک جنگ ہوئی، اور آخر کار مکران کا راجہ "رتبیل" مارا گیا، سندھی اور مکرانی فوج بڑی بے ترتیبی سے پسپا ہوئی۔

ان فتوحات سے حاصل شدہ مال غنیمت کا پانچواں حصہ جب مدینہ منورہ دربار خلافت میں پہونچا تو حضرت عمر بن الخطابؓ نے اللہ پاک کا بے حد شکر ادا کیا، مسلم فوجی

---

[13]۔ لیکن چچ نامہ (ص ۳۳) میں لکھا ہے کہ مغیرہ دیبل میں شہید ہو گئے تھے (تاریخ سندھ (حاشیہ) ص ۷۲ مؤلفہ علامہ سید سلیمان ندوی)

[14]۔ تاریخ سندھ ص ۷۲ مؤلفہ علامہ سید سلیمان ندوی

اسی زمانے میں دریائے سندھ کو عبور کر کے ہندوستان میں داخل ہونا چاہتے تھے، لیکن حضرت عمرؓ نے جب حالات معلوم کئے تو وہ وقت (پانی کی قلت اور بدامنی وغیرہ کے لحاظ سے) اس کے لئے مناسب معلوم نہیں ہوا، اس لئے حضرت عمرؓ نے اس کی اجازت نہیں دی[15]۔

## عہد عثمانی میں ہندوستان پر فوج کشی اور فتوحات

☆ محرم ۲۴ھ / نومبر ۶۴۴ء میں حضرت فاروق اعظمؓ کی شہادت کے بعد جب حضرت عثمان غنیؓ سریر آرائے خلافت ہوئے، تو انہوں نے بھی اس سلسلہ کو جاری رکھا، انہوں نے خلیفہ بننے کے ایک سال بعد اپنے ماموں زاد بھائی عبد اللہ بن عامر بن کریز کو سیستان روانہ کیا، جہاں سے وہ کابل پر حمہ آور ہوئے، اور کابل کو زیر نگیں کیا، کابل اس عہد میں سیستان کا ایک حصہ تھا، اور کابل کی حیثیت اس وقت ہندوستان کے باب الداخلہ کی تھی۔

جب عبد اللہ بن عامر ۲۹ھ / ۶۵۰ء میں تمام مشرقی ممالک کے حاکم اعلیٰ مقرر ہوئے، ان کا پایۂ تخت بصرہ تھا، تو دوبارہ ان علاقوں پر توجہ کی اور جہاں جہاں بغاوت وخود مختاری کے آثار محسوس ہوئے ان کا استیصال کیا، انہوں نے عبد اللہ بن عمیر لیثیؓ کو والی سیستان مقرر کیا، جنہوں نے تمام سرکشوں کو زیر کر کے کابل پر قبضہ بحال کیا، دوسری طرف عبید اللہ بن معمر کو مکران کا حاکم بنایا گیا جو بڑی بہادری سے فتوحات حاصل کرتا ہوا ہندوستان کی سرحد تک پہونچ گیا[16]۔

☆ پھر جب سیستان کی حکومت ربیع بن زیاد کے ہاتھ میں آئی، تو پے درپے کئی

---

[15]-تاریخ سندھ ص ۲۸ مؤلفہ علامہ سید سلیمان ندویؒ، ناشر: دارالاشاعت، اردو بازار کراچی ۱۹۹۵ء، بحوالہ الکامل لابن اثیرؒ ج ۳ ص ۳۵، لیڈن

[16]-تاریخ سندھ ص ۲۹ مؤلفہ علامہ سید سلیمان ندویؒ، ناشر: دارالاشاعت، اردو بازار کراچی ۱۹۹۵ء، بحوالہ الکامل لابن اثیرؒ ج ۳ ص ۹۷، ۷۷، ۱۰۰، لیڈن

قلعوں اور شہروں (قلعۂ زالق، شہر کرکویہ، شہر زاشت، ناشروڈ، شرواز، اور قلعۂ زرنج وغیرہ) کو فتح کیا، یہ علاقے اس وقت ہندوستان کے ماتحت تھے۔

☆ربیع کے بعد حضرت عبدالرحمن بن سمرہؓ (صحابیِ رسول) سیستان کے حاکم ہوئے، آپ نے بھی اس طرف اہم پیش رفت کی، اس لحاظ سے بری راستے سے یہ ہندوستان پر پہلا حملہ تھا، جس میں ہندوستان کے کئی علاقے اسلامی مفتوحات کا حصہ بنے، اور ہندوستان کا یہ پہلا علاقہ ہے جو مسلمانوں کے قبضے میں آیا، اور خود صحابۂ رسولؐ کے مقدس ہاتھوں سے مفتوح ہوا۔ حضرت عبدالرحمن بن سمرہؓ نے زرنج کے بعد خج، اور داون پر قبضہ کیا، اور پھر کابل ہوتے ہوئے، زابلستان (غزنہ) اور قندھار وغیرہ کو فتح کیا[17]۔

☆۳۵ھ / ۶۵۵ء میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ خلیفہ ہوئے تو آپ نے عہد عثمانی کے تمام والیوں کو معزول کر دیا، ان میں حضرت عبدالرحمن بن سمرہؓ بھی تھے، حضرت عبدالرحمن واپس چلے آئے، تو کچھ دنوں تک انتشار رہا، مگر پھر ربعی بن کاس عنبری کے ذریعہ سیستان کا سارا معاملہ قابو میں آگیا، ان کے دور میں کچھ نئی فتوحات بھی ہوئیں، ان کے بعد ۳۹ھ / ۶۵۹ء میں زیاد یہاں کا حاکم بنایا گیا، اس نے بھی اس طرف اچھی پیش رفت کی[18]۔

## عہد امیر معاویہؓ میں بڑی جنگی کاروائی۔ اسلامی فوج درۂ خیبر میں داخل

☆۴۰ھ / ۶۶۰ء میں حضرت علیؓ کی شہادت کے بعد حضرت امیر معاویہؓ خلیفہ ہوئے تو ۴۱ھ / ۶۶۱ء میں عبداللہ بن عامر حاکم اعلیٰ مقرر ہو کر بصرہ پہونچے، جو عہد عثمانی میں

---

[17]-تاریخ سندھ ص ۳۰ مؤلفہ علامہ سید سلیمان ندویؒ، ناشر: دارالاشاعت، اردو بازار کراچی ۱۹۹۵ء، بحوالہ الکامل لابن اثیرؒ ج ۳ ص ۱۰۰ تا ۱۰۱، لیڈن

[18]-تاریخ سندھ ص ۳۳ مؤلفہ علامہ سید سلیمان ندویؒ، ناشر: دارالاشاعت، اردو بازار کراچی ۱۹۹۵ء، بحوالہ الکامل لابن اثیرؒ ج ۳ ص ۳۲۱، لیڈن

بھی اس عہدہ پر فائزرہ چکے تھے[19]، انہوں نے راشد بن عمر کو حدود ہند پر روانہ کیا، جو معمولی کاروائی کے بعد واپس آ گئے۔

☆ ۴۲ھ / ۶۶۲ء میں حارث بن مرہ عبدی نے قیقان پر ایک سخت حملہ کیا، لیکن افسوس کہ اپنے اکثر رفقاء کے ساتھ وہ شہید ہو گئے[20]۔

☆عبد اللہ بن عامر نے آئے دن کی بغاوتوں کو فرو کرنے کے لئے ۴۳ھ / ۶۶۳ء میں دوبارہ حضرت عبد الرحمن بن سمرہؓ کو والی سیستان کے منصب پر بحال کیا، ۴۴ھ / ۶۶۴ء میں بصرہ پہونچ کر انہوں نے کاروائی کا آغاز کیا، اور تین چار سالوں میں تمام مفتوحہ ممالک پر کابل وقندھار سمیت قابو کر لیا۔

☆ ۴۴ھ / ۶۶۴ء میں ابن سمرہؓ کی فوج کے سردار مہلب بن ابی صفرہ کی قیادت میں ایک لشکر ہندستان کی طرف روانہ ہوا، ان کی یہ روانگی تاریخ میں بڑی اہمیت رکھتی ہے، کیونکہ یہ پہلے شخص ہیں جو ہند کے اس دروازے سے داخل ہوئے جس سے آج تک قدیم قومیں آتی رہی ہیں، یہ درۂ خیبر تھا۔

مہلب کابل اور پشاور کی درمیانی گھاٹیوں کو طے کر کے سرزمین ہند میں پہونچے (موجودہ نقشہ کے لحاظ سے ورنہ اس عہد میں تو یہ علاقہ سندھ میں داخل تھا) اور تاخت وتاراج کر کے واپس آ گئے، واپسی میں ملتان اور پشاور کے درمیانی علاقوں کو مستحکم کیا، شہر قندابیل (گندھاوی) کے پاس غنیم سے مقابلہ ہوا، سخت معرکہ آرائی کے بعد غنیم کو شکست ہوئی، اور

---

[19]-تاریخ سندھ ص ۳۴ مؤلفہ علامہ سید سلیمان ندویؒ، ناشر: دار الاشاعت، اردو بازار کراچی، ۱۹۹۵ء، بحوالہ الکامل لابن اثیرؒ ج۳ ص ۳۵۰، لیڈن

[20]-تاریخ سندھ ص ۳۴ مؤلفہ علامہ سید سلیمان ندویؒ، ناشر: دار الاشاعت، اردو بازار کراچی، ۱۹۹۵ء، بحوالہ فتوح البلدان للبلاذری ص ۴۳۲، لیڈن

بہت کچھ مال غنیمت حاصل ہوا، وہاں سے کش ہوتے ہوئے قندھار کو فتح کیا[21]۔

یہ اندرون ہند اب تک کی سب سے کامیاب جنگ تھی، اسی لئے اس کا تذکرہ علامہ ابن کثیرؒ نے بھی البدایہ والنہایۃ میں "الاخبار عن غزوۃ الھند" کے عنوان کے تحت احادیث و روایات کے نقل کرنے کے بعد غزوۃ الہند کے ایک مصداق کے طور پر کیا ہے، نیز انہی کی کتاب النہایۃ فی الفتن میں بھی اس جنگ کا ذکر موجود ہے:

**الاخبارعن غزوةالهند قال الامام أحمد------ -تفردبه أحمد، وقدغزا المسلمون الهندفي أيام معاوية سنةأربع وأربعين ،وكانت هنالك أمورسيأتي بسطهافي موضعها[22]**

# حجاج بن یوسف کا ہندستان کے خلاف فیصلہ کن جنگ کا اعلان اور بے نظیر تیاری-اسباب و محرکات

☆حضرت امیر معاویہؓ کے بعد کچھ دنوں تک یہ سلسلہ موقوف رہا، یہاں تک کہ خلیفہ ولید بن عبد الملک کے عہد میں ۷۵ھ/۶۹۴ء میں جب حجاج بن یوسف ثقفی مشرقی ممالک کا حاکم اعلیٰ مقرر ہوا، تو اس نے اس سلسلہ کو دوبارہ شروع کیا، اس نے سعید بن اسلم بن زرعہ کلابی کو مکران اور سرحد سندھ کا حاکم مقرر کیا، اسی عہد میں ایک مشہور عربی سردار محمد علافی جو قبیلہ بنی آسار سے تھا، باغی ہو گیا اور اپنے قبیلہ کے پانچ سو(۵۰۰)سواروں کے ساتھ

---

[21]-تاریخ سندھ ص۳۷،۳۸ مؤلفہ علامہ سید سلیمان ندویؒ، ناشر: دارالاشاعت، اردو بازار کراچی ۱۹۹۵ء، بحوالہ فتوح البلدان للبلاذری ص ۴۳۴، لیڈن

[22]- البدايةوالنهاية ج 6 ص 249المؤلف : أبوالفداءإسماعيل بن عمربن كثيرالقرشي الدمشقي (المتوفى : 774هـ)مصدرالكتاب : موقع يعسوب *النهايةفي الفتن والملاحم ج 1ص3المؤلف : أبوالفداءإسماعيل بن عمربن كثيرالقرشي الدمشقي (المتوفى : 774هـ)

فرار ہو کر عمان کے راستے سے سندھ پہونچ گیا، اور پھر بعد میں سندھ کے غیر مسلم حکمرانوں کے آلۂ کار کے طور پر کام کرتا رہا، سندھ کے راجہ داہر کی بھی اس نے بڑی مدد کی، اور اسی کے لوگوں نے مکران میں حجاج کے مقرر کردہ گورنر سعید بن اسلم کا قتل کیا، اور مکران سے بھاگ کر راجہ داہر کی پناہ میں چلے گئے، اس طرح راجہ داہر نے سلطنت اسلامیہ کے ایک باغی اور قاتل کو پناہ دے کر سلطنت اسلامیہ کو بالواسطہ جنگ کی دعوت دی، اور یہی بنیادی وجہ ہوگئی جو حجاج نے سندھ کے خلاف فیصلہ کن جنگ کا عزم کرلیا، جس کی کمان راست اس کے ہاتھ میں تھی، اور اس نے ہر ممکن کوشش کی کہ اس فساد کی جڑ کا کلیتاً خاتمہ ہو جائے۔

اسی اثناء ایک واقعہ یہ پیش آگیا کہ سندھی قزاقوں نے ایک جہاز کو جس میں کچھ حاجی اور کچھ تجار تھے لوٹ لیا، اور بہت سے مردوں اور عورتوں کو قیدی بنالیا، ان قیدیوں میں ایک عورت قبیلہ یربوع کی تھی اس نے بے اختیار پکارا، کہ "فریاد اے حجاج!" جب اس کی خبر حجاج کو ہوئی تو وہ غصہ کے مارے بے تاب ہو گیا اور انتہائی جوش میں کہہ اٹھا کہ "ہاں میں آیا"

اس واقعہ سے حجاج کے دل پر ایک چوٹ سی لگی اس نے دربار خلافت سے جنگ کی اجازت حاصل کی، اس کے بعد حجاج نے ایک سفارت راجہ داہر کے پاس سندھ بھیجی تا کہ راجہ کے ذریعہ سے وہ تمام قیدی واپس کرائے جائیں، لیکن راجہ داہر کا جواب مایوس کن آیا۔

## ہندستان کی کمان سالار اعظم محمد بن قاسمؒ کے سپرد اور فوجی کاروائی کا آغاز

اس کے بعد حجاج نے حکومت سندھ کے خلاف فوجی کاروائی کا آغاز کیا، اس نے پے بہ پے کئی گورنر تبدیل کئے، ابتدا میں دوبار شکست کا بھی سامنا ہوا، بالآخر حجاج نے اپنے سترہ (۱۷) سالہ نوعمر چچازاد بھائی محمد بن قاسم کو فوج کی کمان حوالے کی، یہ دنیا کی جنگی

تاریخ کا صحیح ترین انتخاب تھا اسی کے بعد محمد بن قاسم کی جنگی اور انتظامی صلاحیتوں کے جوہر کھلے اور تاریخ انسانی کے عظیم سالاروں میں اس کا شمار ہوا، حجاج نے جنگی سازوسامان کے علاوہ ضروریات کی تمام چیزیں مہیا کرائی تھیں، پانچ منجنیق (موجودہ زمانہ کا میزائیل) بھی ساتھ تھے ،ایک ایک منجنیق کو حرکت دینے کے لئے پانچ سو(۵۰۰) آدمیوں کی ضرورت پڑتی تھی، حجاج کا مواصلاتی نظام اتنا مضبوط تھا کہ وہ ہر تیسرے دن محمد بن قاسم کو خط لکھتا تھا، اور وہ ساتویں دن اس کو مل جاتا تھا، اس طرح محمد بن قاسم کی تمامتر فوجی مہمات کی نگرانی وقیادت خود حجاج بن یوسف نے کی۔

## محمد بن قاسم کی شاندار جنگی مہمات، سرزمین ہند پر پہلا خطبۂ جمعہ

☆ محمد بن قاسم شیراز سے مکران، ارمن بیلہ ہوتے ہوئے ۹۲ھ/ ۱۱ے۷ء میں جمعہ کے دن دیبل پہونچا، جو مورتیوں کا شہر تھا، اور سرزمین ہند پر محمد بن قاسم نے پہلا خطبۂ جمعہ دیا، اور جمعہ کی امامت کی ،اور بے نظیر شجاعت وحکمت کے ذریعہ دیبل جیسے مرکزی شہر کو فتح کیا، اور وہاں ایک جامع مسجد کی بنیاد ڈالی، یہ ابتدائے رجب ۹۳ھ/ اپریل ۷۱۲ء کی بات ہے، دیبل کے بعد نیرون ،سیوستان ،قلعۂ سیسم ،اور قلعۂ اشہار کو فتح کرتا ہوا اس نے دریائے سندھ کو عبور کیا، اور راجہ داہر سے راست جنگ کی اور راجہ داہر مارا گیا، یکم رمضان ۹۳ھ مطابق ۱۴/ جون ۷۱۲ء کو یہ جنگ شروع ہوئی ،اور سات لڑائیاں لڑنے کے بعد ۱۰/ رمضان بروز جمعرات ۹۳ھ مطابق ۲۴/ جون ۷۱۲ء کو داہر کی موت پر یہ جنگ ختم ہوئی ۔۔۔۔راجہ داہر کی فوج ساٹھ ہزار(۶۰۰۰۰) اور اسلامی فوج صرف ساڑھے پندرہ ہزار(۱۵۵۰۰) تھی ،محمد بن قاسم نے شوال ۹۳ھ/ جولائی ۷۱۲ء کے اوائل میں مال غنیمت اور قیدیوں کے ساتھ راجہ داہر کا سر حجاج کے پاس بھیجا، حجاج نے اللہ کا شکر ادا کیا، اور یہ تمام چیزیں دربار خلافت میں

بھیج دیں،اس کے بعد محمد بن قاسم نے برہمن آباد،ارور،سکہ،ملتان جیسے بڑے بڑے شہر فتح کئے،ملتان میں ایک بڑا خفیہ خزانہ ہاتھ لگا،دربار خلافت سے سندھ کی جنگ کے لئے محمد بن قاسم کو چھ کرور درہم دیئے گئے تھے اس کے بدلے محمد بن قاسم نے اپنی فتوحات سے بارہ کرور درہم بیت المال میں جمع کرایا،علاوہ ہندوستان کا ایک بڑا علاقہ اسلامی مملکت میں شامل ہوا۔

## محمد بن قاسمؒ کا فتح ہند کے بعد چین میں داخلہ کا عزم—داستان ناتمام

☆محمد بن قاسم ملتان سے بڑھتا ہوا کشمیر تک پہونچ گیا،اور معائنہ کے بعد اس کے سرحدی نشانات مستحکم کئے،اوراب وہ قنوج پر حملہ کی تیاری کر رہا تھا کہ شوال المکرم ۹۵ھ / جون ۷۱۴ء میں حجاج بن یوسف کا انتقال ہوگیا،جس کی ماتحتی میں محمد بن قاسم کی جنگی مہمات جاری تھیں ،حجاج کے انتقال کے بعد محمد بن قاسم کو انتظار کرنا پڑا کہ نیا حاکم کون آتا ہے اوراگلے اقدامات کے لئے کیا ہدایات ملتی ہیں ؟ابھی وہ اسی انتظار میں تھا کہ حجاج کی موت کے آٹھ ماہ بعد جمادی الثانیہ ۹۶ھ / فروری ۷۱۵ء میں خلیفہ ولید بن عبد الملک کا بھی انتقال ہوگیا،اوراس کے بعد سلیمان بن عبد الملک خلیفۃ المسلمین مقرر ہوا۔

### اسلامی تاریخ کا المیہ

سلیمان نے کچھ باہمی دشمنی کی بنا پر حجاج کے تمام گورنروں کو معزول کر دیا بلکہ ان کو پابہ زنجیر حاضر کرنے کا حکم صادر کیا،محمد بن قاسم تو حجاج کا چچازاد بھائی تھا،وہ خاص طور پر عتاب کا نشانہ بنا،سندھ کا گورنر یزید بن ابی کبشہ سکسکی کو بنایا گیا،اور محمد بن قاسم کو گرفتار کرکے پابہ زنجیر عراق لے جایا گیا اور واسط کے جیل میں ڈال دیا گیا،جہاں وہ نوع بنوع اذیتوں کی تاب نہ لاکر دنیا سے چل بسا،اور دنیا کے سالار اعظم اور فاتح سندھ نے انتہائی بے بسی کے عالم میں اپنی جان جان آفریں کے حوالے کی،انا للہ وانا الیہ راجعون۔

محمد بن قاسم نے اپنی گرفتاری کے وقت ایک شعر پڑھا تھا جو ایک تاریخی سچائی کا بیان ہے:

اضاعونی وای فتی اضاعوا          لیوم کریھۃ وسدادثغر[23]

ترجمہ :لوگوں نے مجھے ضائع کر دیا اور کس جوان کو ضائع کیا، وہ جوان جو مصیبت کے دنوں میں اور سرحدوں کی مضبوطی کے لئے کام آسکتا تھا۔

اس کی وفات پر سندھ سمیت پورے عالم اسلام نے ماتم کیا، اسلام کا یہ سپوت جس نے تاریخ کے رخ موڑ دیئے اور جو پورے ہندوستان کو فتح کرنے بعد چین میں داخلہ کا عزم رکھتا تھا، اور اس کی ہیبت دنیا ایسی پر قائم ہوگئی تھی ، کہ چند برسوں میں اس کے رعب سے سارا ہندوستان بآسانی فتح ہو سکتا تھا، افسوس جو کام برسوں میں ہو سکتا تھا اس کے لئے تاریخ کو پھر صدیوں انتظار کرنا پڑا، اور غزوۃ الہند کی پیش گوئی اس وقت مکمل نہ ہو سکی ، بلکہ اس کا صرف ایک حصہ سندھ پورا ہو سکا، ولکن قدر اللہ ماشاء

## محمد بن قاسمؒ کی ہندی مفتوحات (غزوۃ السند) کے حدود

مگر یہ سندھ جس کو محمد بن قاسم نے فتح کیا تھا موجودہ سندھ سے بہت زیادہ وسیع وعریض تھا، اس میں موجودہ ہندوپاک کے کئی علاقے شامل تھے ، سندھ کے حدود اس زمانہ میں اس طرح تھے:

"شمال میں دریائے جہلم کا منبع ، جس میں کشمیر کے نشیبی اضلاع شامل تھے ، اور کوہ کابل کا سلسلہ اس کی حد بندی کرتا تھا، پھر شمال مغرب تک دریائے ہل مند پر جا کر وہ ختم ہوتا تھا

---

[23]-تاریخ سندھ ص۴۵ تا ۱۲۱ مؤلفہ علامہ سید سلیمان ندویؒ، ناشر : دارالاشاعت ، اردو بازار کراچی ۱۹۹۵ء، بحوالہ فتوح البلدان للبلاذری ص ۴۴۰، لیڈن وتاریخ یعقوبی ج ا ص ۲۵۶، لیدن، والکامل لابن اثیرؒ ج ۳

،اور جنوب مغرب میں ایران اور سندھ کی سرحد اس مقام پر تھی،جہاں ساحل کے سامنے مکران کا جزیرہ غشور واقع ہے،جنوب کی طرف بحر عرب اور جنوب مشرق میں خلیج کچھ،مشرق میں راجپوتانہ اور جیسلمیر کی سرحدیں آکر ملتی تھیں،غرض اس وقت تمام شمال مغربی صوبہ پنجاب کا علاقہ،افغانستان کا وہ علاقہ جو دریائے ہلمند تک ہے،سارا بلوچستان موجودہ سندھ مع کچھ ،علاقہ جودھپور کی سرحد تک کا نام "صوبہ سندھ "تھا"[24]

## محمد بن قاسمؒ کی فوج میں علماء اور اولیاء اللہ کی جمعیت

علامہ ابن کثیرؒ نے اس تاریخی غزوہ کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ اس لشکر میں بڑے بڑے علماء،اولیاء اللہ،کبار مشائخ اور تابعین کی بڑی تعداد شامل تھی،ظاہر ہے کہ اتنی بڑی تعداد میں علماء اور اہل اللہ کا کسی لشکر میں مجتمع ہونا کسی بڑے ہدف کے حصول کی غمازی کرتا ہے،اور اس کو عام جنگوں سے ممتاز کرتا ہے،ابن کثیرؒ رقمطراز ہیں:

وفيها افتتح محمد بن القاسم – وهو ابن عم الحجاج بن يوسف مدينة الدبيل وغيرها من بلاد الهند وكان قد ولاه الحجاج غزو الهند وعمره سبع عشرة سنة، فسار في الجيوش فلقوا الملك داهر – وهو ملك الهند – في جمع عظيم ومعه سبع وعشرون فيلا منتخبة، فاقتتلوا فهزمهم الله وهرب الملك داهر، فلما كان الليل أقبل الملك ومعه خلق كثير جدا فاقتتلوا قتالا شديدا فقتل الملك داهر وغالب من معه، وتبع المسلمون من انهزم من الهنود فقتلوه.ثم سار محمد بن القاسم فافتتح مدينة الكبرج وبرها ورجع بغنائم كثيرة وأموال لا تحصى كثرة، من الجواهر والذهب وغير ذلك.فكانت سوق الجهاد قائمة في بني أمية ليس لهم شغل إلا ذلك، قد علت كلمة الاسلام في مشارق الارض

---

[24]-تاریخ سندھ ص ۳۰ مؤلفہ علامہ سید سلیمان ندویؒ،ناشر: دارالاشاعت،اردو بازار کراچی،۱۹۹۵ء

ومغاربها، وبرها وبحرها، وقد أذلوا الكفر وأهله، وامتلات قلوب المشركين من المسلمين رعبا، لا يتوجه المسلمون إلى قطر من الاقطار إلا أخذوه، وكان في عساكرهم وجيوشهم في الغزو الصالحون والاوليا والعلماء من كبار التابعين، في كل جيش منهم شرذمة عظيمة ينصر الله بهم دينه[25]

## ہندستان کے خلاف سلطان محمود غزنویؒ کا فیصلہ کن معرکہ -غزوۃ الہند کی تکمیل

اس کے تقریباً تین صدیوں کے بعد اس سلسلہ کی (غالباً) آخری جنگ پیش آئی جس نے سندھ سے آگے بڑھ کر پورے ہندوستان کو زیر نگیں کر لیا، اور یہاں کی شر پسند طاقتوں کا قلع قمع کر دیا، وہ چوتھی صدی ہجری کے اخیر اور پانچویں صدی ہجری کے اوائل میں مشہور حکمران اور قائد اسلام سلطان محمود غزنوی کی جنگ ہندستان ہے۔

سلطان محمود بچپن ہی سے جری اور بہادر تھا، اور اپنے والد کے ساتھ جنگوں میں شرکت کرتا تھا، وہ علم دوست اور علم نواز اور بزرگوں کا عقیدت مند بھی تھا، اس نے عہد کیا تھا کہ وہ سلطنت کی مہمات سے فارغ ہو کر ہندستان پر حملہ کرے گا، اور اس کو باطل طاقتوں سے نجات دلائے گا، اس بات کا ذکر بطور خاص علامہ یافعیؒ نے مرآۃ الجنان میں کیا ہے:

وأما محمود فافتتح غزنة ثم بلاد ما وراء النهر، ثم استولى على سائر خراسان،ودان له الخلق على اختلاف أجناسهم، وفرض على نفسه غزو الهند كل عام، فافتتح منه بلاداً واسعة، وقد مضى ذكر شيء من فتح البلاد البعيدة، وصفاته الجميلة الحميدة، وعلو همته الشريفة------في القضية المتقدمة في السنة

---

[25]- البداية والنهاية ج 9 ص 104المؤلف : أبو الفداء إسماعيل بن عمر بن كثير القرشي الدمشقي (المتوفى : 774هـ)

العاشرة بعد الأربعمائة[26].

چنانچہ اس ارادہ کو عملی جامہ پہنانے کے لئے وہ شوال ۳۹۱ھ / ستمبر ۱۰۰۱ء میں دس ہزار فوج کے ساتھ غزنی سے پشاور آیا، یہاں کے راجہ جے پال سے سخت مقابلہ کے بعد پشاور کو فتح کیا اور بہت سے اسباب اور مال غنیمت کے ساتھ غزنی واپس ہوا۔

☆ دو سال کے بعد پھر ہندوستان کا رخ کیا، اور ہندوستان کے کئی علاقوں کو فتح کیا اور بے شمار مال و دولت ہاتھ آیا، اسی رقم سے اس نے غزنی میں عروس فلک جامع مسجد کی تعمیر کی، جو وسعت و خوبصورتی میں اپنی مثال آپ تھی، مسجد کے ساتھ ایک عالی شان مدرسہ اور کتب خانہ کی بھی تعمیر کیا، جو بعد کے مدارس و مساجد کے لئے سنگ میل ثابت ہوا۔

سلطان محمود نے ۴۱۰ھ / ۱۰۱۹ء میں اپنی فتوحات کی تفصیل ایک خط میں لکھ کر خلیفۂ اسلامی قادر باللہ عباسی کو بھیجا، تو یہ فتح نامہ خلیفہ نے بغداد میں بر سر منبر سنایا، وہ دن گویا بغداد میں عید کا دن تھا۔

## فتح سومنات

☆ ۴۱۵ھ / ۱۰۲۴ء میں سومنات کی جنگ پیش آئی، سومنات ہندوؤں کے عقیدے کے مطابق ایک ایسا معبود تھا جو ہر روح کو اس کے اعمال کے مطابق (از روئے تناسخ) نیا جسم عطا کرتا تھا، سومنات کا قلعہ بہت بلند تھا، تین دن کی زبردست معرکہ آرائی کے بعد یہ قلعہ فتح ہوا، سومنات کے بعد سلطان محمود نے پٹن (نہروالہ) کا رخ کیا، جس کے راجہ "پریم دیو" نے سومنات کی جنگ میں مسلمانوں کے مقابلے میں بڑا لشکر بھیجا تھا، اور اس کی وجہ سے یہ

---

[26]-مرآةالجنان وعبرةاليقظان في معرفة حوادث الزمان ج1ص414المؤلف : أبومحمدعبدالله بن أسعدبن علي بن سليمان اليافعي(المتوفى: 768هـ)

معرکہ سخت ہو گیا تھا،اور قریب تین ہزار مسلمان شہید ہو گئے تھے، لیکن سلطان کی آمد کی خبر سن کر راجہ پریم دیو بھاگ نکلا، سلطان نے پیچھا کیا لیکن وہ روپوش ہو گیا، سلطان پٹن کا نظام درست کرنے کے بعد غزنی واپس ہو گئے۔

ان فتوحات کی خبر خلیفہ کو پہونچی تو وہ بے حد خوش ہوا، اور اس نے سلطان کو "امین الملت" اور "یمین الدولۃ" کے خطابات سے سر فراز کیا، اور خراسان ، ہندوستان، نیمروز اور خوارزم کالوائے سلطنت بھی عطا کیا۔

## سلطان محمود غزنویؒ نے ہندستان کو زیر نگیں کیا

سلطان محمود کی پے بہ پے فتوحات سے ہندوستانی راجے اور حکام اس قدر مرعوب ہو گئے تھے کہ سلطان کے خلاف کوئی کسی کی مدد کرنے تک کو آمادہ نہ ہوتا تھا، اور سلطان جدھر رخ کرتا وہاں کا راجہ خوف سے خود ہی مملکت سلطان کے حوالے کر دیتا تھا، سلطان محمود کو پینتیس (۳۵)سال اسی شان میں حکومت کرنے کا موقعہ ملا اس دوران اس نے ہندوستان کا بڑا علاقہ کشمیر سے قنوج تک زیر نگیں کر لیا، اور اسلامی حکومت کے لئے یہاں کوئی مزاحم طاقت باقی نہیں بچی، سلطان محمود کی وفات ۲۳/ ربیع الثانی ۴۲۱ھ مطابق ۵/ مئی ۱۰۳۰ء کو ہوئی[27]۔

مؤرخ ابن خلدون نے سلطان محمود کی فتوحات اور ہندستانی راجاؤں پر اس کے رعب وہیبت کا ذکر کرتے ہوئے لکھاہے:

(فتح قشمير وقنوج) * ولما فرغ السلطان من أمر خوارزم وانضافت إلى مملكته عدل إلى بست وأصلح حوالها ورجع إلى غزنة ثم اعتزم على غزو

---

[27]-تاریخ فرشتہ ج ۱ص ۱۲۴، آب کوثر ص ۱۲۷

الهند سنة تسع وأربعمائة وكان قد دوخ بلادها كلها ولم يبق عليه الاقشمير ومن دونها الفيافي والمصاعب فاستنفر الناس من جميع الجهات من المرتزقة والمتطوعة وسار تسعين مرحلة وعبر نهر جيحون وحيلم وخيالا هو وامراؤه وبث عساكره في أودية لا يعبر عن شدة جريها وبعد اعماقها وانتهى إلى قشمير وكانت ملوك الهند في تلك الممالك تبعث إليه بالخدمة والطاعة وجاءه صاحب درب قشمير وهو جنكى بن شاهي وشهى فأقر بالطاعة وضمن دلالة الطريق وسار أمام العسكر إلى حصن مأمون لعشرين من رجب وهو خلال ذلك يفتتح القلاع[28]

## علماء اور اہل تاریخ کی شہادتیں

اس طرح محمد بن قاسم کے غزوۂ سندھ کے تین سو(۳۰۰)سال بعد غزوۃ الہند کی پیشین گوئی بھی پوری ہوگئی، سلطان محمود کی مذکورہ جنگ کا تذکرہ حدیث "غزوۃ الہند" کے آخری مصداق کے طور پر علامہ ابن کثیرؒ نے اپنی متعدد تصانیف میں کیاہے، البدایۃ میں لکھتے ہیں:

وقد غزا الملك الكبير الجليل محمود بن سبكتكين، صاحب غزنة، في حدود أربعمائة، بلاد الهند فدخل فيها وقتل وأسر وسبى وغنم ودخل السومنات وكسر الند الاعظم الذي يعبدونه، واستلب سيونه وقلائده، ثم رجع سالما مؤيدا منصورا[29]

---

[28]-تاريخ ابن خلدون ج 4 ص 372المؤلف : عبدالرحمن بن محمد،ابن خلدون (المتوفى : 808هـ)مصدرالكتاب : موقع يعسوب

[29]- البداية والنهاية ج 6 ص 249المؤلف : أبو الفداء إسماعيل بن عمر بن كثير القرشي الدمشقي (المتوفى : 774هـ)

النہایۃ فی الفتن میں بھی اسی پس منظر میں ابن کثیر نے محمود غزنویؒ کی جنگ کا ذکر کیا ہے، لکھتے ہیں:

إشارة نبوية إلى أن الجيش المسلم سيصل إلى الهند والسند

وقال الإمام أحمد، حدثنا يحيى بن إسحاق، أنا البراء، عن الحسن، عن أبي هريرة. وحدثني خليلي الصادق رسول الله صلى الله عليه وسلم أنه قال: " يكون في هذه الأمة بعث إلى السند والهند " فإن أنا أدركته واستشهدت فذاك وإن أنا فذكر كلمة رجعت فأنا أبو هريرة المحرر قد أعتقني من النار " ورواه أحمد أيضاً عن هشيم عن سيار عن جبر بن أبي عبيدة عن أبي هريرة قال: وعدنا رسول الله صلى الله عليه وسلم غزوة الهند فإن استشهدت كنت من خير الشهداء، وإن رجعت فأنا أبو هريرة المحرر. ورواه النسائي من حديث هشام وزيد بن أبي أنيسة عن سيار عن جابر، ويقال هذا خبر عن أبي هريرة فذكروه، وقد غزا المسلمون الهند في سنة أربع وأربعين في إمارة معاوية بن أبي سفيان رضي الله عنه فجرت هناك أمور فذكرناها مبسوطة، وقد غزاها الملك الكبير السعيد المحمود بن شنكنكير صاحب بلاد غزنة وما والا ها في حدود أربعمائة ففعل هنالك أفعالاً مشهورة وأموراً مشكورة وكسر الصنم الأعظم المسمى بسومنات وأخذ قلائده وسيوفه ورجع إلى بلاده سالماً غانماً، وقد كان نواب بني أمية يقاتلون الأتراك في أقصى بلاد السند والصين. وقهروا ملكهم القال الأعظم ومزقوا عساكره واستحوذوا على أمواله وحواصله، وقد وردت الأحاديث بذكر صفتهم ونعتهم ولنذكر شيئاً من ذلك على سبيل الإيجاز[30].

---

[30]- النهاية في الفتن والملاحم ج 1ص3المؤلف : أبو الفداء إسماعيل بن عمر بن كثير القرشي الدمشقي (المتوفى : 774هـ)

اس تفصیل سے اندازہ ہوتاہے کہ ان طویل معرکوں میں فیصلہ کن جنگ دو تھیں،ایک پہلی صدی ہجری میں سالاراعظم محمدبن قاسمؒ کی جنگ اور دوسری چوتھی صدی ہجری میں امین الملت سلطان محمودغزنویؒ کی جنگ ،نواب صدیق حسن خان صاحب کااحساس بھی یہی ہے کہ فتح ہندوستان ان دونوں جنگوں کی رہین منت ہے،لکھتے ہیں:

وأما الهند : فقد فتح في عهد الوليد بن عبد الملك على يد محمد بن قاسم الثقفي سنة اثنتين وتسعين الهجرية وبلغت راياته المظلة على الفوج من حدود السند إلى أقصى قنوج سنة خمس وتسعين وبعد ما عاد ولاة الهند إلى أمكنتهم وبقي الحكام من الخلفاء المروانية والعباسية ببلاد السند وقصد السلطان محمود الغزنوي – أواخر المائة الرابعة – غزو الهند وأتى مرارا وغلب وأخذ الغنائم وانتزع السند من الحكام الذين كانوا من قبل القادر بالله بن المقتدر العباسي لكن السلطان محمود لم يقم بالهند وكان أولاده متصرفين من غزنين إلى لاهور حتى استولى السلطان : معز الدين سام الغوري على غزنين وأتى لاهور وقبض على خسرو – ملك خاتم الملوك الغزنوية – وضبط الهند وجعل دهلي دار الملك سنة تسع وثمانين وخمسمائة ه ومن هذا التاريخ إلى آخر المائة الثانية عشر كانت ممالك الهند في يد السلاطين الإسلامية[31]

باقی ان سے قبل چھوٹے چھوٹے غزوات نے بھی زمین سازی کاکام کیااوراس طرح سب کے اشتراک سے غزوۃ الہندوالسند کی پیشین گوئی پوری ہوئی،انہی معرکوں نے سنداورہند

---

[31]- أبجد العلوم الوشي المرقوم في بيان أحوال العلوم ج 3 ص 213 المؤلف : محمد صديق حسن خان القنوجي (المتوفى : 1307هـ) الناشر : دار الكتب العلمية – بيروت ، 1978تحقيق : عبد الجبار زكار عدد الأجزاء : 3 مصدر الكتاب : برنامج المحدث المجاني [ الكتاب مرقم آليا غير موافق للمطبوع ]

کی قسمت کا فیصلہ کیا اور اس ملک کو طاغوت کے تسلط سے آزاد کرایا، ان کے بعد اس ملک میں اسلامی حکومت کے قیام کے لئے مسلمانوں کو کسی بڑی مزاحمت کا سامنا کرنا نہیں پڑا، اور آہستہ آہستہ یہ جنت نظیر ہو گیا اس لئے قدرتی طور پر یہی جنگیں اس حدیث کی مصداق ہیں، اور ان جنگوں کے ساتھ ہی حضور سرور عالم ﷺ کی پیشین گوئی کی تکمیل ہو چکی ہے۔

## متأخر جنگیں پیشین گوئی کا محمل نہیں

اس کے بعد ہونے والی جنگوں کا اس پیشین گوئی سے کوئی تعلق نہیں ہے، وہ ایک الگ پس منظر میں وقوع پذیر ہوئے یا ہونگے، دراصل کسی بھی پیشین گوئی کا تعلق واقعہ سے ہوتا ہے، اور کوئی واقعہ اپنے وجود میں تعدد کا امکان نہیں رکھتا، اس لئے ایک قسم کی ہر جنگ پر اس کا اطلاق درست نہیں ہو گا۔

## آمد حضرت عیسیٰؑ سے غزوۃ الہند کے زمانی ارتباط کا شبہ

جہاں تک ان روایات کا تعلق ہے جن میں غزوۂ ہند کے واقعہ کو حضرت عیسیٰ کی آمد سے مربوط بتایا گیا ہے، جیسا کہ حضرت ابوہریرہؓ کی روایت میں گذر چکا ہے کہ جب یہ اسلامی لشکر غزوۂ ہند سے فارغ ہو کر واپس آئے گا تو اس کی ملاقات شام میں حضرت عیسیٰؑ سے ہو گی، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ غزوۂ ہند ابھی پیش آنا باقی ہے اور اس کا ظہور حضرت عیسیٰؑ کی تشریف آوری کے ساتھ ہو گا، مگر یہ خیال درست نہیں اس لئے کہ:

☆اس موضوع کی صحیح ترین روایت حضرت ثوبانؓ کی ہے، اور اس میں صرف دو الگ الگ جماعتوں کا ذکر ہے: ایک اس جماعت کا جو ہندوستان سے جنگ کرے گی، اور دوسری اس جماعت کا جو حضرت عیسیٰؑ کے ساتھ ہو گی، دونوں کے باہم ارتباط کا اس میں کوئی ذکر نہیں ہے۔

ارتباط کاذکر حضرت ابوہریرہؓ کی بعض کمزور روایات میں ہے، جن میں سند کے لحاظ سے کوئی طریق ضعف، غرابت یاانقطاع سے پاک نہیں ہے۔

☆دراصل مستقبل کے واقعات کے بیان میں چونکہ زمانی تعین نہیں ہوتا،اس لئے کبھی آئندہ پیش آنے والے متعدد واقعات کوجب ایک سلسلۂ بیان میں ذکر کیاجاتاہے،توبعد کے کسی راوی کواپنے طور پر ایساایہام ہوجاتاہے کہ گویا سب ایک ہی سلسلے سے مربوط ہوں ،اورسب ایک ہی زمانے میں وقوع پذیر ہونے والے ہیں ،حالانکہ بعد کے واقعات سے ثابت ہوتاہے کہ ان کے درمیان کوئی زمانی ارتباط نہیں ہے بلکہ صدیوں کے فاصلے ہیں۔

## فتح قسطنطنیہ کی نظیر

اس کی ایک مثال فتح قسطنطنیہ ہے،اس فتح کی پیشین گوئی بھی زبان رسالت مآب ﷺ سے صادر ہوئی تھی ،اوروہ برحق ہے ،لیکن اس موضوع کی صحیح روایات میں بعض واقعات کوایک سلسلۂ کلام میں ذکر کیا گیاہے ،مثلاً مسلم شریف میں یہ روایت اس طرح آئی ہے:

عَنْ أَبِى هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ -صلى الله عليه وسلم- قَالَ « لاَ تَقُومُ السَّاعَةُ حَتَّى يَنْزِلَ الرُّومُ بِالأَعْمَاقِ أَوْ بِدَابِقَ فَيَخْرُجُ إِلَيْهِمْ جَيْشٌ مِنَ الْمَدِينَةِ مِنْ خِيَارِ أَهْلِ الأَرْضِ يَوْمَئِذٍ فَإِذَا تَصَافُّوا قَالَتِ الرُّومُ خَلُّوا بَيْنَنَا وَبَيْنَ الَّذِينَ سَبَوْا مِنَّا نُقَاتِلْهُمْ. فَيَقُولُ الْمُسْلِمُونَ لاَ وَاللَّهِ لاَ نُخَلِّى بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ إِخْوَانِنَا. فَيُقَاتِلُونَهُمْ فَيَنْهَزِمُ ثُلُثٌ لاَ يَتُوبُ اللَّهُ عَلَيْهِمْ أَبَدًا وَيُقْتَلُ ثُلُثُهُمْ أَفْضَلُ الشُّهَدَاءِ عِنْدَ اللَّهِ وَيَفْتَتِحُ الثُّلُثُ لاَ يُفْتَنُونَ أَبَدًا فَيَفْتَتِحُونَ قُسْطُنْطِينِيَّةَ فَبَيْنَمَا هُمْ يَقْتَسِمُونَ الْغَنَائِمَ قَدْ عَلَّقُوا سُيُوفَهُمْ بِالزَّيْتُونِ إِذْ صَاحَ فِيهِمُ الشَّيْطَانُ إِنَّ الْمَسِيحَ قَدْ خَلَفَكُمْ فِى

أَهْلِيكُمْ. فَيَخْرُجُونَ وَذَلِكَ بَاطِلٌ فَإِذَا جَاءُوا الشَّأْمَ خَرَجَ فَبَيْنَمَا هُمْ يُعِدُّونَ لِلْقِتَالِ يُسَوُّونَ الصُّفُوفَ إِذْ أُقِيمَتِ الصَّلَاةُ فَيَنْزِلُ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ فَأَمَّهُمْ فَإِذَا رَآهُ عَدُوُّ اللَّهِ ذَابَ كَمَا يَذُوبُ الْمِلْحُ فِى الْمَاءِ فَلَوْ تَرَكَهُ لاَنْذَابَ حَتَّى يَهْلِكَ وَلَكِنْ يَقْتُلُهُ اللَّهُ بِيَدِهِ فَيُرِيهِمْ دَمَهُ فِى حَرْبَتِهِ[32].

اس میں فتح قسطنطنیہ اور ظہور مسیح دونوں واقعات کا ذکر ہے، اور دونوں کو ایک واقعہ کے طور پر بیان نہیں کیا گیا ہے، لیکن غالباً بعد کے کسی راوی نے ان دونوں کو باہم مربوط سمجھ لیا، جیسا کہ امام ترمذیؒ نے سند غریب سے حضرت انس بن مالکؓ کا قول نقل کیا ہے کہ قسطنطنیہ کی فتح قرب قیامت میں خروج دجال کے وقت ہو گی:

عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ فَتْحُ الْقُسْطَنْطِينِيَّةِ مَعَ قِيَامِ السَّاعَةِ قَالَ مَحْمُودٌ هَذَا حَدِيثٌ غَرِيبٌ وَالْقُسْطَنْطِينِيَّةُ هِيَ مَدِينَةُ الرُّومِ تُفْتَحُ عِنْدَ خُرُوجِ الدَّجَّالِ وَالْقُسْطَنْطِينِيَّةُ قَدْ فُتِحَتْ فِي زَمَانِ بَعْضِ أَصْحَابِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ[33]

حالانکہ خود امام ترمذیؒ نے اس پر ریمارک کیا ہے کہ قسطنطنیہ تو بعض صحابہ کے زمانے ہی میں فتح ہو چکا تھا، اور تاریخ کی کھلی سچائی یہی ہے کہ صدیوں سے آج تک وہاں اسلامی حکومت قائم ہے، جب کہ ابھی خروج دجال کا مرحلہ باقی ہے۔

ایک امکان یہ ہے کہ آخر زمانہ میں بھی یہ صورت حال دوبارہ پیش آئے گی، جو کسی

---

[32]-الجامع الصحيح المسمى صحيح مسلم ج 8 ص 175 حديث نمبر : 7460 المؤلف : أبو الحسين مسلم بن الحجاج بن مسلم القشيري النيسابوري المحقق :الناشر : دار الجيل بيروت + دار الأفاق الجديدة ـــ بيروت الطبعة :عدد الأجزاء : ثمانية أجزاء في أربع مجلدات

[33]- الجامع الصحيح سنن الترمذي ج 4 ص 509 حديث نمبر :2238 المؤلف : محمد بن عيسى أبو عيسى الترمذي السلمي الناشر : دار إحياء التراث العربي – بيروت
تحقيق : أحمد محمد شاكر وآخرون عدد الأجزاء : 5 الأحاديث مذيلة بأحكام الألباني عليها

عالمگیر جنگ کا حصہ ہوگی، جیسا کہ بعض روایات میں ذکر ہے کہ سات (۷) مہینے کے اندر تین بڑے واقعات پیش آئیں گے ان میں ایک فتح قسطنطنیہ کا واقعہ ہوگا، علامہ قرطبیؒ لکھتے ہیں:

والحاصل : أن القسطنطينية لا بذ من فتحها ، وأن فتحها من أشراط الساعة على ما شهدت به أخبار كثيرة ، منها : ما ذكرناه انفا ، ومنها : ما خزجه الترمذي من حديث معاذ بن جبل عن النث ت قال : "الملحمة العظمى ،وفتح القسطنطينية ، وخروج الذتجال في سبعة أشهر"(1). قال : هذا حديث حسن صحيح ، وفيه عن أنس بن مالك : أن فتح الفسطنطينية مع تيام الساعة(2). هكذا رواه موقوفا. قال محمد(3) : هذا حديث غريب ، والقسطنطينبة : هي مدينة الروم تفتح عند خروج الذتجال ، والقسطغطينية قد فتحت (4) في زمان بعض أصحاب الغبي ت . قلت : وعلى هذا فالفتح الذي يكون مقارنا لخروج الذخال هو الفتح المراد بهذه الاحاديث ؛ لأنَّها اليوم بابدي الروم – دفرهم الله تعالى – والله بتفاصيل هذه الوتائع أعلم[34]

☆غزوۂ ہند کے معاملے میں بھی غالباً یہی ہوا ہے، کہ حضور ﷺ نے اپنے بعد دو اہم واقعات کی خبر دی تھی، بعد میں کسی راوی نے شاید اس کو اپنے خیال میں باہم مربوط سمجھ لیا، مگر باہم ارتباط والی کوئی روایت ضعف سے خالی نہیں ہے۔

## خروج دجال کے وقت عالمگیر جنگ ہوگی، غزوۃ الہند نہیں

☆اسی طرح یہ بھی امکان ہے کہ ظہور عیسیٰ سے قبل بھی کوئی ایسا واقعہ رونما ہو،

---

[34]- المفهم لما أشكل من تلخيص كتاب مسلم ج 23 ص 90المؤلف / الشيخُ الفقيهُ الإمام ، العالمُ العامل ، المحدّثُ الحافظ ، بقيَّةُ السلف ، أبو العبَّاس أحمَدُ بنُ الشيخِ المرحومِ الفقيهِ أبي حَفْصٍ عُمَرَ بنِ إبراهيمَ الحافظ ، الأنصاريُّ القرطبيُّ ، رحمه الله وغَفَر له

اس لئے کہ حضرت عیسیٰ کی آمد ایسے وقت میں ہو گی جب روئے زمین میں ہر طرف افراتفری مچی ہو گی اور دجالی طاقتیں عروج پر ہو نگی، عین ممکن ہے کہ ہندستان بھی اس سے متاثر ہو گا، اوراسی کی اصلاح کے لئے اللہ پاک کسی جماعت کو کھڑا کرے گا،بعض روایتوں میں ہے کہ یہ لشکر بیت المقدس سے روانہ ہو گا،اور مشرق ومغرب سب فتح کرلے گا،اور خروج دجال تک اس کا قیام ہندستان میں رہے گا،پھر اس کی واپسی بیت المقدس ہی ہو گی،اور حاصل شدہ مال غنیمت سے بیت المقدس کی تحسین وتزئین کا کام انجام دیائے گا،مگر ظاہر ہے کہ یہ خروج دجال کے وقت کے واقعات ہیں،ان کا غزوۃ الہند سے کوئی تعلق نہیں،اس لئے کہ روایت میں صاف طور پر ذکر ہے کہ یہ لشکر ہندستان ہی نہیں بلکہ شرق وغرب سب پر قبضہ کرلے گا،اور ہندستان میں اپنا پڑاؤ خروج دجال تک رکھے گا،لیکن بعد کے راوی نے اس کو موعودہ غزوۃ الہند سے جوڑدیا،حالانکہ اس میں غزوۃ الہند کا نہیں بلکہ غزوۃ العالم (یعنی عالمی جنگ) کاذکر ہے، جو خروج دجال کے وقت متوقع ہے،نعیم بن حماد نے کتاب الفتن میں جو روایت نقل کی ہے وہ شاید اسی خلط پر مبنی ہے،جسے غور کرنے پر محسوس کیاجاسکتاہے،ملاحظہ کریں:

غزوة الهند – حدثنا الحكم بن نافع عمن حدثه عن كعب قال يبعث ملك في بيت المقدس جيشا إلى الهند فيفتحها فيطئوا أرض الهند ويأخذوا كنوزها فيصيره ذلك الملك حلية لبيت المقدس ويقدم عليه ذلك الجيش بملوك الهند مغللين ويفتح له ما بين المشرق والمغرب ويكون مقامهم في الهند إلى خروج الدجال.

حدثنا بقية بن الوليد عن صفوان عن بعض المشيخة عن أبي هريرة رضى الله عنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم وذكر الهند فقال (ليغزون الهند لكم جيش يفتح الله عليهم حتى يأتوا بملوكهم مغللين بالسلاسل

يغفر الله ذنوبهم فينصرفون حين ينصرفون فيجدون ابن مريم بالشام).قال أبو هريرة إن أنا أدركت تلك الغزوة بعت كل طارف لي وتالد وغزوتها فإذافتح الله علينا وانصرفنا فأنا أبو هريرة المحرر يقدم الشام فيجد فيها عيسى بن مريم فلأحرصن أن أدنوا منه فأخبره أني قد صحبتك يا رسول الله قال فتبسم رسول الله صلى الله عليه وسلم وضحك ثم قال (هيهات هيهات).

حدثنا هشيم عن سيار أبي الحكم عن جبر بن عبيدة عن أبي هريرة رضى الله عنه قال وعدنا رسول الله صلى الله عليه وسلم غزوة الهند فإن أدركتها أنفقت فيها نفسي ومالي فإن استشهدت كنت من أفضل الشهداء وإن رجعت فأنا أبو هريرة المحرر.

حدثنا الوليد بن مسلم عن جراح عن أرطاة قال على يدي ذلك الخليفة اليماني الذي يفتح القسطنطينية ورومية على يديه يخرج الدجال وفي زمانه يترل عيسى بن مريم عليه السلام على يديه تكون غزوة الهند وهو من بني هاشم غزوة الهند التي قال فيها أبو هريرة.

حدثنا الوليد ثنا صفوان بن عمرو عمن حدثه عن النبي صلى الله عليه وسلم قال (يغزو قوم من أمتي الهند يفتح الله عليهم حتى يأتوا بملوك الهند مغلولين في السلاسل فيغفر الله لهم ذنوبهم فينصرفون إلى الشام فيجدون عيسى بن مريم عليه السلام بالشام)[35].

غرض صحیح ترین روایات میں جس غزوۃ الہند کی پیشین گوئی کی گئی ہے تاریخی حقائق کے مطابق وہ پیشین گوئی صدیوں قبل پوری ہوچکی ہے، آئندہ قرب قیامت میں پیش آنے والے فتنوں اور ہنگاموں سے غزوۃ الہند کا کوئی تعلق نہیں ہے، باقی حقیقت حال کا علم اللہ پاک

---

[35]-الفتن ج ١ ص 251 المؤلف : أبوعبدالله نعيم بن حمادبن معاويةالمروزي (المتوفى : 228هـ)

کوہے،ھذاماظہرلی واللہ اعلم بالصواب وعلمہ اتم واحکم

اختر امام عادل قاسمی

جامعہ ربانی منوروا شریف بہار

۱۳/ذی الحجہ ۱۴۴۱ھ مطابق ۳/اگست ۲۰۲۰ء